رشتہ ناطہ قریبی سمدھی سب
شادی جویاں ہوں ہیچ دُنیا میں
چوٹ نقارے پر لگا دینا
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

شادی جلسے پہ ہوں اکٹھے جب
بھول بیٹھے ہوں یہ کہ ہوں کیا میں
شک شُبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم



جانِ من وقتِ نزع والد کو
تت تو مسی پھُونک کان میں دینا
بیٹھ پہلو میں با ادب یہ گُوک
حلق آنسو میں کرکے پھر اسکو
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

پاٹھ گیتا کا یہ سُنا دینا
تو خدائی کا دم لگا دینا
آہ میں خوب رپس رپسا لینا
سینہ پر باپ کے گرا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم



موت پر یہ سبق سُنا دینا
لا دھڑک شنکھ یہ بجا دینا
گُوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

ماتمی مُردہ دل جلا دینا
شک شُبہ ایک دم مٹا دینا
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم



مرنے لڑنے کو فوج جاتی ہو
مثل ارجن کے دل بڑھا دینا

سامنے موت نظر آتی ہو
مارُو باجے میں گیت گا دینا

کوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گھڑکی تم کو جو دے کبھی نافہم
تم نے ہرگز بھی چھوڑنا مت رحم
دھمکی گالی گلوچ اور ان بن
پیارے! خود تو ہے تو ہی ہے دشمن
رمز آنکھوں سے یہ بتا دینا
ہاتھ میں ہاتھ پھر ملا دینا
کوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

گر عدالت میں تم کو لیجائیں
عیسیٰ سقراط تم کو ٹھہرائیں
تم تو خود سنتِ مجسّم ہو
دعوٰے عرضی قصور کیسے ہو؟
چیف جسٹس کا دل ہلا دینا
ہاں گلا پھاڑ کر یہ گا دینا
کوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم
اوم تت ست ہے اوم تت ست ادم

نیز مقتل میں خوش کھڑے ہو کر
حاضریں کے دلوں میں گھر کر کر
انگلیاں اُٹھ رہی ہوں چاروں طرف
ہر کوئی رکھ رہا ہو تم پر حرف
قاتلوں کا بھرم مٹا دینا
غیر فانی ہوں میں دکھا دینا
کاٹا جانے کو سر جھکا دینا
نعرہ سے گونج اک اُٹھا دینا
شک شبہ ایک دم مٹا دینا
کوک کیلاش سے اُٹھا ہے اوم

اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم | اوم تت ست ہے اوم تت ست اوم

# ۲۱ راگ جنگلہ۔ تال تین

گنگا تیتھوں صدبلہارے جاؤں (ٹیک)

(۱) ہاڑ چام سب وار کے پھینکوں بھی پھول بتاشے لاؤں۔ گنگا تیتھوں
(۲) من تیرے بندرن کو دیدُوں بُدھ دھارا میں بہاؤں گنگا تیتھوں
(۳) چِت تیری مچھلی چب جاویں اہنک اگر گھا میں دباؤں۔ گنگا تیتھوں
(۴) پاپ پُن سبھی سلگا کر یہ تیری جوت جگاؤں۔ گنگا تیتھوں
(۵) تُجھ میں پڑوں تو تُو بن جاؤں ایسی ڈبکی لگاؤں۔ گنگا تیتھوں
(۶) ہنڈے جل تھل پون وشوں دک اپنے رُوپ بناؤں۔ گنگا تیتھوں
(۷) رمن کروں ست دھارا ماہیں نہیں تو نام نرام دھراؤں۔ گنگا تیتھوں

# ۲۲ راگ سنڈھرہ۔ تال تین

ندیاں دی سردار۔ گنگا رانی !
چھینٹے جل دے دیں بہار۔ گنگا رانی !
سانوں رکھہ جنڈڑی دے نال۔ گنگارانی !
کدے وار کدے پار۔ گنگارانی !

سو سو غوطے رگن گن مار۔ گنگا رانی!
تیر ماں لہراں رام اسوار۔ گنگا رانی!

# کشمیر و امر ناتھ کی یاترا

راگ پہاڑی۔ تال جلت

(۱) پہاڑوں کا یوں لمبی تانے یہ سونا
وہ دامن میں سبزہ کی مخمل بچھونا
وہ گنجان درختوں کا دوشالہ ہونا
ندی کا بچھونے کی جھالر پرونا

یہ راحت مجسم یہ آرام میں ہوں
کہاں کوہ و دریا یہاں ہیں ہی میں ہوں

(۲) یہ پربت کی چھاتی پہ بادل کا پھرنا
گرجنا۔ چمکنا۔ کڑکنا۔ نکھرنا
وہ دم بھر میں ابروں سے پربت کا گھرنا
چھما چھم۔ چھما چھم یہ بوندوں کا گرنا

عروسِ فلک کا وہ ہنسنا یہ رونا
مرے ہی لیے ہے فقط جان کھونا

(۳) کوسوں تک قدرتی گلزار کا چلے جانا۔ رنگا رنگ کے پھول ہر چار سو شگفتہ

(۳) یہ وادی کا رنگیں گلوں سے لہکنا
یہ بلبل ساخنداں لبوں کا چہکنا
فضا کا یہ بُو سے سراپا مہکنا
وہ آوازِ نے کا ہر سُو لپکنا

گلوں کی یہ کثرت ارم رُو برُو ہے
یہ میری ہی رنگت ہے میری ہی بُو ہے

(۴) ایک اور دلکش مقام

(۴) جو جُوبر اور چشمہ ہے نغمہ سرا ہے
کس انداز سے آب بل کھا رہا ہے
یہ ٹیکیوں پہ نیکیے ہیں ریشم بچھا ہے
سُہانا سما من لُبھانا سما ہے

جدھر دیکھتا ہُوں جہاں دیکھتا ہُوں
ہیں اپنی ہی تاب و رشاں دیکھتا ہُوں

(۵) آبشاروں کی بہار

(۵) نہیں چادریں ناچتی سیمتن ہیں
یہ آواز پازیب ہیں نعرہ زن ہیں
پُھاروں کے دانے زمرد فگن ہیں
صفائی آبا اردے مہ پُرشکن ہیں

صبا ہُوں ہیں گل چُومتا بوسہ لینا
ہیں شمشاد ہُوں جھُوم کر داد دینا

(۶) مرے سامنے ایک محفل سجی ہے
ہیں سب سیم سر پر پُر سبز ری ہے
شجر کیا ہیں؟ مینا پہ مینا دھری ہے
نہ جھرنوں کا جھرنا ہے قلقل لگی ہے

لنڈھائے یہ شیشے کہ یہ نکلیں نہریں
ہے مستی مجسّم یہ یا اپنی لہریں

(۷) شری نگر سے اننت ناگ کو کشتی میں جانا۔

(۷) رواں آب دریا پہ کشتی رواں ہے
صبا نزہت آگیں صبحدم وزاں ہے
یہ لہروں پہ سُورج کا جلوہ عیاں ہے
بلندی پہ برف اک تجلی نشاں ہے

ظہور اپنے ہی نور کا طور پر ہے
پدید اپنی ہی دید کا بحر و بر ہے

(۸) جھیل ڈل میں اردگرد کے سرجیت پہاڑوں کا عکس پڑ رہا ہے اور پانی کو ہوا ہلا رہی ہے (بدیں صورت) ہلکی ہوا کے جھونکوں سے اتنے بڑے پہاڑ ہلتے نظر آتے ہیں۔ کیا لطف ہے تعجب ہے۔

(۸) ڈلکتا ہے ڈل دیدۂ مہ لقا سا
ہلاتا ہے کوہوں کو صدمہ ہوا کا

دھڑکتا ہے دل آئینہ پر صفا سا
کھلے ہیں کنول پھول ہے اک بلا کا

یہ سورج کی کرنوں کے چپّے لگے ہیں
عجب ناؤ بھی ہم ہیں خود کھے رہے ہیں

سورج کشتی کی طرح ڈل میں لرزاں نظر آتا ہے۔ اور اسی سورج کی کرنیں چپّوں کی طرح کشتی چلانے والی ہیں۔ میں ہی وہ سورج ہوں جو کشتی بنا ہے۔ میں ہی کھینے کے اوزار ہوں۔

(۹) امرناتھ کی چڑھائی۔ پورنماشی کی رات۔

(۹) چڑھائی مصیبت اترنا یہ مشکل
قیامت یہ سردی کہ بچنا ہے باطل

پھسلتی برف پس یہ آفت یہ بادل
یہ بوٹیوں کی کہ گھبرا گیا دل

یہ دل لینا جاں لینا کس کی ادا ہے
مری جان کی جاں جس پہ شوخی فدا ہے

(شیوجی جو میرا ہی انتر آتما ہے) ۔ (اُما پاروتی)

(۱۰) پُورنماشی کی رات۔

| | |
|---|---|
| (۱) عجب لُطف ہے کوہ پر چاندنی کا<br>دکھاتا ہے آدھا چُھپاتا ہے آدھا | پونچھرنے اوڑھا ہے جالی دوپٹّا<br>ڈوپٹّے نے جوبن کیا ہے دوبالا |

نشہ ہیں جوانی کے معشوقِ نیچر
ہے لیٹی ہُوئی رام سے مست ہوکر

(۱۱) امرناتھ کا ازحد وسیع خدائی ہال (جسے لوگ گپھا کہتے ہیں)

| | |
|---|---|
| (۱) برف جس ہیں ہستی ہی جھڑتا ہی لاشئے<br>ملے یار ہو وصل سب فاصلہ سطے | امرلِنگ استادہ چینن کی جا ہے<br>یہی رُوپ دائم امرناتھ کا ہے |

وُہ آئے اُپاسک تعیّن مٹا سب
رہا رام ہی رام ہیں تُو مٹا سب

## (۲۴) اُتراکھنڈ میں* نواس سنتھان (مقام رہایش) کا بیان

راگ آسا۔ وال دادرا

| | |
|---|---|
| رات کا وقت ہے بیاباں ہے | خوش وضع پربتوں ہیں میداں ہے |

نوٹ* - جب سوامی جی مع کنبہ کے ریاست ٹہری میں ایکانت نواس کے لئے پہنچے تو وہاں اُنھوں نے ایک باغیچہ سیٹھ مُرلی دھر کا برلب گنگا اپنی رہایش کے لئے چُنا۔ یہ باغیچہ نہایت خوشنما اور جنگل میں منگل سے ہوئے تھا جس روز اُس باغ میں رہایش اختیار کی اُسی رات کو پورنماشی کا

آسماں کا تماشا ہیں کیا ہم حال
موتیوں سے بھرا ہوا ہے تھال
چاند ہے موتیوں ہیں لال دھرا
ابر ہے تھال پر رومال پڑا
سر پہ اپنے اٹھا کے ایسا تھال
رقص کرتی ہے نیچر خوش حال
باد کو کیا مزے کی سوجھی ہے
رام کے دل کی بات بوجھی ہے

ف
پاس جو بہ رہی ہے گنگا جی
ابھرے اس کے لدلدانے ہی
لا رہی ہے لپک کر رام کے پاس
کیا ہی ٹھنڈک بھری ہے گنگا باس
فخر خدمت سے باد ہے خورسند
جا ملی بادلوں سے ہو کے بلند
اب تو اٹکھیلیاں ہی کرتی ہے
دامن ابر کو الٹتی ہے
لو اڑا یا وہ پردہ و رومال
آسماں دکھایا ہے مالا مال
شاد نیچر ہے جگمگاتی ہے
آنکھ ہر چار سو پھراتی ہے
کیا کہوں چاندنی میں گنگا ہے
دودھ ہیروں کے رنگ رنگا ہے
واہ! جنگل میں آج ہے منگل
سیر کر اس طرف کی چل چل چل

سه
اے جاں بیا بیا کہ ایں دنیائے دیگرست
آ بے دگر ہوائے دگر جائے دیگرست

## سوال

چاند نکلتے ہی سوامی جی کے بحر شرور (آنند بھرے دل) سے یہ نظم بہی۔ اسی نظم کے چند ماہ بعد بسنت رتو (موسم بہار) نے وہاں کچھ عجب نقشہ جمایا۔ اس دلکش موسم سے از حد محظوظ ہو رہی رہے تھے کہ ایک پیارے کا خط بابت دریافت حال طبع و مقام آپہنچا۔ اسکو مفصلہ ذیل نظم سے جواب بھیجا گیا

| | |
|---|---|
| میرا آرام رام ہے کس جا | دیکھ کر اُس کو جی کروں ٹھنڈا |
| کیا وہ اِس اِک شِلا پہ بیٹھا ہے ؟ | کیا وہ محدود اور یک جا ہے ؟ |

## جملہ معترضہ

| | |
|---|---|
| واہ کیا چاندنی میں گنگا ہے | دودھ ہیروں کے رنگ رنگا ہے |
| صاف باطن سے آب ہمیں پر | میٹھی میٹھی سروں سے گا گا کر |
| لطف راوی کا آج لاتی ہے | یوں پتہ رام کا سناتی ہے |

## جواب

| | |
|---|---|
| دیکھو موجود سب جگہ ہے رام | ماہ بادل ہوا ہے اُسکا دھام |
| ملکہ ہے ٹھیک ٹھیک بات تو یہ | اُس میں ہے بود و باش عالم یہ |
| وہ اَمورت سے مورتی اُسکی | کس طرح ہو سکے ؟ کہاں ؟ کیسی ؟ |
| کُل شئی محیط ہے آکاش | مورتی میں نہ آسکے آکاش |
| جو ہے اُس ایک ہی کی مورت ہے | جس طرف جھانکیں اُسکی صورت ہے |

## (۲۵) راگ آسا تال دادرا

| | |
|---|---|
| گنگا کا ہے کنار عجب سبزہ زار ہے | بادل کی ہے بہار ہوا خوشگوار ہے |

اور خوشنما پہاڑ پہ وہ سبزہ زار ہے
گنگا دھنی سُریلی ہی کیا لطف دا رہی
آ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۲) وقتِ صباح عید تماشا تیار ہے
شاہِ فلک سے یا جو ہوئی آنکھ چار ہے
گلگونہ منہ پہ مل کے کھڑا گلعذار ہے
مارے شرم کے چہرہ بنا سُرخ نار ہے
آ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۳) قطرے ہیں اوس کے کہ دُرّوں کی قطار ہے
مُرغانِ خوش نوا انہیں کاہے کی عار ہے
کرنوں کی انہیں بل بے نزاکت اپنا نار ہے
گاؤ بجاؤ شب کا مٹا دل سے بار ہے
آ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۴) معشوق قد درختوں پہ پھولوں کا ہار ہے
واہ وا سجے سجائے ہیں کیسا سنگار ہے
نے نے غلط ہے۔ زلف کا پیچاں یہ مار ہے
اشجار میں چمکتا ہے خوش آبشار ہے
آ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۵) اشجار سر ہلاتے ہیں کیا مست وار ہیں
بھنورے جو گونجتے ہیں پڑے زر نگار ہیں
ہر رنگ کے گُلوں سے چمن لالہ زار ہیں
آنند بھری صدا کرتے اونکار ہیں
آ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۶) گنگا کے رُو صفا سے پھسلتی نہ گر نظر
وشنو کے شو کے گھر کا اثاثہ یہ گنگ ہے
لہروں پہ عکس مہر کا کیوں ہفیر ار ہے
یاں موسمِ خزاں میں بھی فصلِ بہار ہے
آ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۷) ساقی وہ مے پلاتا ہی ترشی کو مارہے
دلدارِ خوش ادا تو سدا ہمکنار ہے
واہ کیا مزے سے کھانیکو غم کا شکار ہے
درشن شرابِ ناب سخن دل کے پار ہیں

آ۔ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۸) باہر نگاہ کیجئے تو گلزار ہے کھلا
کالج قدیم کا یہ سرِ مو نہیں ہلا
اندر سرور کی تو بھلا حد کہاں دلا
پڑھاتا معرفت کا سبق میرا یار ہے

آ۔ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۹) اے جاں ابیا بیا کہ این دنیائے دگراست
خوباں خویش دور و در جہل افگنند
آبے دگر ہوائے دگر جائے دیگر است
خوب است و جہل در کند جائے دیگر است

سادھو فقیر کا تو اسی پر مدار ہے
آ۔ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

(۱۰) مستی مدام کار یہی روزگار ہے
کیوں غم سے تو نزار ہے کیوں دلفگار ہے
گل میں نگاہ پڑتے ہی پھر کس کا خار ہے
جب رام قلب میں ترے خود یار غار ہے

آ۔ دیکھ لے بہار کہ کیسی بہار ہے

نوٹ۔ مفصلہ ذیل نظم مندر گنگوتری میں لکھی گئی۔

## آرسی

غزل (۲۶)

دلہن کو جاں سے بڑھ کے یہ بھاتی ہے آرسی
مکھ صاف چاند کا سا دکھاتی ہے آرسی

ہستی سُرور علم کا مظہر تو خوب ہے
ہاں اس سے آب رُو کو بچاتی ہے آرسی

ہمکو بڑی بلا سے یہ لگتی ہے اس لیئے
واحد کو قید دُوئی میں لاتی ہے آرسی

ازبس غنی ہے حسن میں وہ اپنے ماہرُو
حیرت ہے اُسکے سامنے آتی ہے آرسی

خوبی ہے رُوئے خوب میں شیشے میں کچھ نہیں
ہاتھوں میں رُونمائی کو جاتی ہے آرسی

ظاہر میں بھولی بھالی سی حیران شکل دے
کیا جھوٹ کو یہ راست بتاتی ہے آرسی

گہنوں میں ٹکڑا آئینہ کا ہے حقیر تر
رُتبہ وہ اے صفائی سے پاتی ہے آرسی

دیکھوں میں یا نہ دیکھوں ہو آفتاب رُو
تاہم ہمارے دل کو لُبھاتی ہے آرسی

گنگا سمیر وابر سہی مہر و ماہ سہی
مکھڑے کا اپنے درس کراتی ہے آرسی

ہے شوق دید چہرۂ تاباں کا رام کو
یکسو دلی ہر آن بناتی ہے آرسی

# تصویر یار

## غزل (۲۷)

اِس لئے تصویر جاناں ہمنے کھچوائی نہیں (ٹیک)

بات تھی جو اصل میں وہ نقل میں پائی نہیں
اسلیئے تصویر جاناں...

پہلے تو یاں جان کی تن سے شناسائی نہیں
اسلیئے تصویر جاناں...

نوٹ یہ غزل سوامی جی کی نوٹ بک میں ایسی ہی ملی ہے۔ اگرچہ اسکا سلسلہ ہندی رام برشا کی غزل کے سلسلے سے ذرا مختلف ہے تاہم سطور وہی ہیں اور مطلب میں فرق نہیں (مؤلف)

| | |
|---|---|
| تن سے جاں جب ملگئی تو اُسمیں دو نائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں .... |
| ایک سے جب دو ہوئے تب لُطف یکتائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں ... |
| مَیں ہُوں مشتاقِ سخن اور اُسمیں گویائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں ... |
| پانوں لنگڑا۔ ہاتھ لُنجا۔ آنکھ بینائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں .... |
| یار کا خاکہ اُڑانا۔ یہ بھی دانائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں .... |
| کاغذی یہ پیرہن ہے دل کو یہ بھائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں .... |
| دِل میں ڈر ہے کہ مُصوّر ہی نہ بن جائے رقیب | اسلئے تصویرِ جاناں .... |
| دام مانگے تھا مُصوّر پاس یک پائی نہیں | اسلئے تصویرِ جاناں .... |

## غزل (۲۸)

مالکِ ہر دو جہاں مَیں ہی تو ہوں، مَیں ہی تو ہُوں
ظاہر و باطن سبھی مَیں ہی تو ہوں، مَیں ہی تو ہوں

لذّاتِ دُنیا کی مجھکو کچھ نہیں ہے آرزو
دونوں جہاں کی نعمتیں مَیں ہی تو ہُوں مَیں ہی تو ہُوں

حقِ دُنیا کا مجھ میں خواب تھا مثلِ خیال
بیدار ہو دیکھا ذرا۔ مَیں ہی تو ہُوں مَیں ہی تو ہوں

محجوب اسم و جسم میں تھا ہستی و علم و سُرور
پردۂ جہل اُٹھ گیا مَیں ہی تو ہوں مَیں ہی تو ہوں

کچھ نہیں مجھ سے سواء دُنیا - خُدا - رُوحیں تمام
ہر جُز و کُل کی اصلیت مَیں ہی تو ہُوں مَیں ہی تو ہُوں

چشمۂ اُلفت مجھے حاصل ہُوا لا انتہا
مجھ سے جدا ہرگز نہیں مَیں ہی تو ہُوں مَیں ہی تو ہُوں

اُڑ گئی جڑ سے دُوئی رُخصت ہُوئی وحدانیت
معدوم ہے دانش جہاں مَیں ہی تو ہُوں مَیں ہی تو ہُوں

عالمِ دُنیا میں ہر سُو تاباں ہے میرا ہی نُور
مہر و ماہ میں روشنی مَیں ہی تو ہُوں مَیں ہی تو ہُوں

(نوٹ) یہ غزل رام برشا حصہ اوّل کے چھپنے کے بعد ملی تھی - اسلیئے بجائے اپنی جگہ پر درج کیئے جانے کے یہاں دی گئی ہے - (مؤلف)

# مایا

## (۱) شام

گنگا کی ٹھنڈی چھاتی سے آتی ہے خوش ہوا
ہے بھینے بھینے باغ کا سانس اِس میں بل ر
گنگا کے روم روم میں رچنے لگا وہ بحر
آیا جوار زور کا لہروں پہ لیسکے لہر
دیکھو تو کیسے شوق سے آتے جہاز ہیں
مارے خوشی کے سیٹی بجاتے جہاز ہیں
شادی زمیں کی ایلو! فلک سے ہُوئی ہُوئی
وہ سائباں قنات ہے جب ہی تنی ہُو
دُولھا کے سر پہ تاروں کا سہرا کِھلا کِھلا
دُلہن کے برق دل سے چراغاں کِھلا

## (۲) مقام (ایڈن گارڈن - کلکتہ)

| | | |
|---|---|---|
| ہے کیا سُہانا باغ میں میدانِ دِلکشا | | اور حاشیہ ہے بنچوں کا سبزہ پہ وا |

مجمع ہجوم لوگوں کا بھر کر لگا ہے یہ
میدان آدمی سے لبالب بھرا ہے یہ
پہنچوں پہ بعض بیٹھے ہیں اکثر ہیں خوش کھڑے
بانکے جوان باغ میں ہیں ٹہلتے پڑے
میداں کے پار سڑک پہ ہے بگھیوں کی بھیڑ
گھوڑوں کی سرکشی ہے لگاموں کی دے پیٹر
شوقین کلکتہ کے ہیں موجود سب یہاں
ہر رنگ ڈھنگ قطع کے ملتے ہیں اب یہاں

## (۳) کام

ہم سب کو دیکھتے ہیں، یہ دیکھئے کہاں؟
آنکھیں تنی ہوئی ہیں یہ کیا پھر کیا جواب
مرکز ہے سب نگاہوں کا اُجلا چبوترا
خوش بینڈ باجہ گوروں کا جس میں ہے بج رہا
گانے پھلا پھلا کے ہیں وہ گا رہیں گوریاں
کیا روشنی میں سُرخ دمکتی ہیں کرتیاں
اے لوگوں تمکو کیا ہے جو ہلتے ذرا نہیں
کیا تم نے لال کرتی کو دیکھا کبھی نہیں

## (۴) پردہ

اسرار اس میں کیا ہے کرو غور تو سہی
اس ٹکٹکی میں کیا ہے کرو غور تو سہی
گوروں کی کرتیوں کو ہیں گو تک رہے نظر
لیکن نظر سے کرتیاں گورے تو سب ہیں دور
لہرا رہا ہے پردہ سا سب کی نگاہ پر
اس پردے سے پڑی ہے ہر ایک کی نظر
یہ پردہ تن رہا ہے عجب ٹھاٹھ باٹھ کا
جس میں زمین مان ومکاں ہے سما رہا
پردہ بلا ہے چھید کہ سیون کہیں نہیں
لیکن موٹا ہے پوچھو تو اصلا نہیں نہیں
پردہ ستم ہے سحر کے نقش ونگار ہیں
ہر آنکھ کے لئے یاں علٰحدہ ہی کار ہیں
سب سامعین کے سامنے پردہ ہے یہ پڑا
ہر ایک کی نگاہ میں نقشہ بنا دیا

پردوں سے راگ کے ہے یہ پردہ عجب پڑا
جادو ہے پیانوٹرم[1] ہے پردہ سراب ہے
رنگ[2] تو یار پردہ ہیں، دیکھیں تو کیفیت

گندھرپ شہر کا ہے کہ معراج کا مزا
کیا سچ ہے رنگ ڈھنگ یہ سب نقش آب ہے
آنکھیں سلی ہیں پردے سے کیوں؟ کیا ہے ماہیت؟

دیدوں میں اور رنگوں میں کیا ہے مناسبت؟

## (۵) بیاہ

وہ نوجواں کے رو برو نوری لباس میں
شادی کے راگ رنگ میں باجہ بدل گیا
دلہن کا رنگ ہو بہو گویا گلاب ہے

دلہن کھلی ہے پھول سی پھولوں کی باس میں
ایلو ابرات بیٹھی ہے جلسہ بدل گیا
اور چشم نیم مست سے جھڑتا شراب ہے

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مڑجائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۶) یونیورسٹی کانوکیشن

عینک لگائے لڑکے کو وہ اس ہی پردہ پر
ہرکارہ دوڑتا ہوا لایا ہے کیا خبر

[1] پیانوٹرم۔ باجہ کا نام ہے۔
[2] پردہ کے رنگوں میں۔

لیتے ہی تار ہاتھ میں لڑکا اُچھل پڑا
"بی اے کے امتحان میں پڑھ کر رہا ہوں میں
ہے چانسلر سے جلسہ میں انعام پا رہا

میں پاس ہو گیا ہوں۔ تو میں پاس ہو گیا"
انگلش میں اور حساب میں اوّل رہا ہوں میں"
اور فیلو صاحبان سے ہے اکرام پا رہا

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۷) بچّہ پیدا ہُوا

وہ دیکھنا کسی کے لیئے اِس ہی پردہ پر
منگل ہے شادیانہ ہے خوشیاں منا رہا
ننھّا ہے گول مول کہ اک کنول پھُول ہے
اب تو بھُوکی جیا ندی ہے۔ گھر گھر میں بن گئی

پُوری ہُوئی ہے آرزو پیدا ہُوا پسر
دروازے پر ہے بھاٹ کھڑا گیت گا رہا
نازک ہے لال لال اچنبھا اصُول ہے
ساس بھی جو رُوٹھی تھی تو آج من گئی

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۸) نیشنل کانگرس

وہ دیکھنا کسی کے لیئے اِس ہی پردہ پر
لیکچر وہ دے رہا ہے دھواں دھار سحر کار

منڈپ ہے کانگرس کا غضب دُھوم کر فسر
جو چیز شک و شُبہ کو ہے جاتا جگر کے پار

یک دو دک سکوت میں میں ہوئے حاضر ہیں تمام
وہ تالیوں کی گونج میں یک دل ہوئے تمام
گویا ان ! ان !! کہتے ہیں سب اہل زندگی

ہر دیدہ شعلہ بار ہے ! بجلی ہے خاص و عام
وہ موتیوں سے آنکھ کا چھلکے پڑا ہے جام
قدری سے خوں سے لکھیں گے تاریخ ہند کی

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہی ایسا ہو تو جُڑ جائیں نہ آنکھیں

اس پردہ پر ہے چھپا میں اک لاکھ کی بچت
اس پردہ پر ہے رنگھ جواں خوب لڑ رہا
اس پردے پر جہاز ہیں آتے خوشی خوشی
اس پردے پر ترقی ہے رتبہ بڑا بڑھا
اس پردے پر ہیں سیر و تماشے جہان کے
بچھڑے ہوئے ملے ہیں

اس پردہ پر ہے سیٹھ کو دو لاکھ کی بچت
تنہا ہے ایک فوج سے کیا ڈٹ کے اڑ رہا
مقصد مراد دل کی ہیں لاتے خوشی خوشی
یکدم ہے میرے یار کا درجہ چڑھا چڑھا
اس پردے پر ہیں نقشے بہشت و جنان کے
مردے بھی اُٹھ کھڑے ہیں

کیوں دائیں سے اور بائیں سے مُڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ جوں و کخواہ تو جڑ جائیں نہ آنکھیں

(۹) سلطنت **حقیقی** اکھنڈ وت

وہ ! کیا ہی پیارا نقشہ ہے ! آنکھوں کا پھل ملا !

اُس سوہنے نوجوان کا جینا پھل ہُوا

محل اُس کا جس کی چھت پہ ہیں ہیرے جڑے ہوئے
قوسِ قزح و ابر کے پردے تنے ہوئے
مسند بلند تخت ہے پربت ہرا بھرا
اور شجرِ دیودار کا ہے چنور جھولتا
نغمے سُریلے "اوم" کے ہیں اُس سے آرہے
ندیاں پرندے باد ہیں وہ ! سُر ملا رہے
بیہوش و حس ہے گرچہ پڑا کھال کی طرح
دُنیا ہے اُس کے پیر کو فُٹ بال کی طرح
کیسی یہ سلطنت ہے عدو کا نشاں نہیں!
جس جا نہ راج میرا ہوا ایسا مکاں نہیں
کیوں دائیں سے اور بائیں سے مڑ جائیں نہ آنکھیں
جب رنگ ہُوں دلخواہ تو جڑ جائیں نہ آنکھیں

## (۱۰) مایا

پھیلا ہے کیا رنگ رنگ میں
اِس پردے پر ہیں جھیل جزیرے خلیج و بحر
سب پیر سب جوان اسی پردے پر تو ہیں

اور کیا ہی پھڑ پھڑاتا ہی ہر آب و سنگ میں
اِس پردے پر ہیں کوہ و بیابان یار و شہر
باشندے اور مکان اسی پردے پر تو ہیں

| | |
|---|---|
| سب خاک و آسمان اِسی پردہ پر تو ہیں | پیغمبر اور کتاب اسی پردہ پر تو ہیں |
| شاہوں کے شاہنشاہ اِسی پردہ پر تو ہیں | ہیں سب اور غلام اسی پردہ پر تو ہیں |

کیا جِھلملاتا پردہ ہے یہ عنکبوت کا
دے ہے خیال (اُگلا ہوا) کام سُوت کا

## (۱۱) نقوش و نگار اور پردہ ایک ہیں*

یہ دو نہیں ہیں - ایک ہیں - پردہ کہو کہ نقش
نقش و نگار پردہ ہیں - پردہ ہی تو ہے نقش
یہ استعارہ تھا کہ وہ "مایا کے رُوپ" ہیں
"مایا کہو" کہ یُوں کہو یہ "نام رُوپ" ہیں
"اسم و شکل" ہی "مایا" ہیں "مایا" ہے اسم و شکل
ہم معنی "مایا" کے ہیں یہ سب رنگ روپ و شکل

* نوٹ:- انگلینڈ ہر باشندے سے اُمید رکھتی ہے کہ وہ اپنا فرض رڈیوٹی) پورا پورا ادا کرے۔ اِس قسم کے فقرات ظاہرا انگلینڈ کو باشندگان سے جُدا جتلاتے ہیں لیکن فی الواقعہ انگلینڈ کوئی علیحدہ ہستی نہیں ہے جو کہ باشندگانِ انگلستان حکمرانی کر رہی ہو، باشندگان انگلینڈ ہی بہ ہیئتِ مجموعی انگلینڈ سے نامزد ہیں نقطوں کا مجموعہ ہی بہ ہیئتِ کُلّی خط کہلاتا ہے خطوں ہی کا حاصل بہ ہیئتِ مجموعی سطح نام پاتا ہے سطحوں کا تہ بر تہ ہجوم ہی جسم کہا جاتا ہے ٭

## (۱۲) فلسفہ

| | |
|---|---|
| پردہ کھڑا ہے مایا کا یہ کس مقام پر؟ | ہے یہ سرود[۵۲] پر کہ حواس عوا |
| سے بھی کہیں کہ مبنی[۵۱] ہے یہ وہم خام پر | کیا سچ ہے - ایستادہ[۵۲] ہی یہ میرے |

## (۱۳) محلِ پردہ

درنشانٹ

| | |
|---|---|
| ہے اِس طرف تو شور سرود و سماع کا | اور اُس طرف ہے زور شُنیدن کی |
| اِن دونوں طاقتوں کا وہ ٹکرانا دیکھئے | پُر زور شور لہروں کا چکرانا دی |
| لہریں ملیں مٹیں - الو اپیدا ہُوئے حباب | یہ بُلبلے ہی بُرقع ہیں پردہ بہ رُوئے |

۵۱ سہارا لیئے ہوئے - ۵۲ کھڑا یعنی سہارا لیئے ہوئے ہے - ۵۳ سب سے اُو

(بقیہ نوٹ صفحہ گزشتہ) اِسی طرح سامعین کے تصورات کا ہجوم ہی یہاں پردہ کہا گیا ہے اور ا
کے اوہام جزدی (او دیا) ہی بلکہ بہ ہیئت کُلّی (سمشٹھی) مایا کہلاتے ہیں - مایا آپ کے
وخیال سے علیحدہ کوئی طاقت نہیں :-

یہ تصورات کا پردہ سامعین اور مینڈ باجہ کے بیچ میں حایل ہو رہا ہے - نیز سامع
جینڈ باجہ کے بدولت قائم ہے لیکن جو لوگ علم موسیقی میں ماہر ہیں - وہ اِس پردے کے پار
ہیں - وہ راگ کے اُکسائے ہُوئے خیال میں غلطاں نہیں رہتے - بلکہ خود راگ کو سمجھنے
حظ اٹھاتے ہیں - اِسی طرح عام لوگ تو مایا (یعنی رنگ روپ نام شکل) میں اُلجھے رہتے ہیں لیک
وان (اہل حقیقت) اسما و اشکال کے گورکھ دھندے کو کاٹ وہم و فرض کے پار - سرورِ مطلق ذاتِ باری

| | |
|---|---|
| ں ہی کا مقابلہ پردہ کا ہے محل | موجیں ہیں آب کہتے نہیں کیوں محل ہیں جل؟ |
| یہ تو راست ہے کہ سرود او سامعیں | دونوں ملے بٹے ہیں وہ جل روپ رام میں |
| ام ہی ہیں پردہ ہے نقش و نگار ہیں | یہ سب اسی کی لہروں کے موجوں کے کار ہیں |

# (۱۴) احساس عام

ئانٹ

سوس کرنے والی اِدھر سے یہ آئی لہر
محسوس ہونے والی اُدھر سے وہ آئی لہر
ں کے عقد شادی سے پیدا ہوئے حباب
یعنی نمود "شئے" ہوئی پانی میں جھٹ شتاب
ریں بھی اور بلبلے سب ایک آب ہیں
اِن سب میں رام آپ ہی رمتے جناب ہیں
تام اِس کی ہے ہر فعل و قول میں
مفعول فعل فاعل و ہر ڈیل ڈول میں
بشاروں اور فواروں کی پھاروں کی بہار
چشمہ ساروں سبزہ زاروں گلعذاروں کی بہار
ر دریا کے جھکولے اور صبا کا خوش خرام

۵ بحرِ حقیقت - ۵۲ جل روپ -

مجھ میں متصور ہیں یہ سب "اوم" میں جیسے کلام
پسر کر لیتا ہوں جگ میں صبح میں اور شام میں
چاندنی میں روشنی میں کرشن میں اور رام میں

## (۱۵) رام مُبرّا

یہ تو سب راست ہے و لے از رُوئے ذات بھی
دیکھو تو پر دانقش وغیرہ نہ تھے کبھی
ہے موج ہی میں ردّ و بدل جس کے با وجود
قائم ہے جُوں کا تُوں سدا ایک آب کا وجود
از اعتبارِ ذات یہ کہنا پڑا ہے آب
پیدا ہی کب ہُوئے تھے یہ امواج اور حباب
از رُوئے رام پُوچھو تو پھر وہ نگار و نقش
مایا وغیرہ کا کہیں نام و نشان و نقش
حرکت سکون اور تغیر کا کام کیا
نطق و زباں کو دخل صفاتوں کا نام کیا
اقبال کہاں ادبار کہاں یاں ہستی کی کو بار کہاں ؟
یاں پُن کہاں اور پاپ کہاں اور مجھ میں جیت و ہار کہاں

اقرار کہاں اِنکار کہاں تکرار کہاں اصرار کہاں
محسوس حواس احساس کہاں ۔ خاک آب و باد و نار کہاں
سب مرکز مرکز ہے انقطار کہاں پرکار کہاں

## (۱۶) نتیجہ

غلطاں ہے محیط بے پایاں یاں وار کہاں اور پار کہاں
گنگا ہے کہاں اور باغ کہاں صلح کہاں پیکار کہاں ؟
یاں نام کہاں اور رُوپ کہاں اخفا کہاں اظہار کہاں
نہیں ایک جہاں دو چار کہاں اور مجھ میں سوچ بچار کہاں ؟
ماں باں کہاں اُستاد کہاں ؟ گورو چیلے کایاں کار کہاں ؟
احساں کہاں آزار کہاں ؟ یاں خادم اور سردار کہاں ؟
نہ زماں نہ مکاں کا کبھی تھا نشاں ۔ علّت معلول اذکار کہاں
نہیں زیر و زبر پیش کہاں ؟ تقطیع اور شعر اشعار کہاں ؟

اِک نور ہی نور ہوں شعلہ فشاں
گلزار کہاں اور خار کہاں ؟

لیکچر تقریر اُپدیش کہاں ۔ تحریر کہاں پرچار کہاں ؟
تپ دان اور گیان اور دھیان کہاں ؟ دل بے بس سینہ فگار کہاں ؟

نہیں شیخی شوخی عار کہاں؟ سر ٹوپی یا دستار کہاں؟
نہیں بولی طعنہ دھمکی یہاں۔ سوفار کہاں اور دار کہاں؟

اک میں ہی میں ہی میں ہی ہوں؟
شئے غیر کا دار و مدار کہاں؟

آلایش قید و نجات کہاں؟ اوہام رسن اور مار کہاں
گھربار کہاں کہسار کہاں میدان کہاں اور غار کہاں؟
مہ انجم فرش اور عرش کہاں؟ یاں خواب کہاں بیدار کہاں؟
جب غیر نہیں۔ ڈر خوف کہاں۔ امید سے حالتِ زار کہاں؟
میں اِک طوفانِ وحدت ہوں۔ کہو! مجھ میں استفسار کہاں؟

اک میں ہی میں ہی میں ہی ہوں؟
یاں بندے اور سرکار کہاں؟

## (۱۷) آدمی کیا ہے

دانہ خشخش کا ایک بویا تھا
ایک دانہ میں زور یہ دیکھا
اس قدر بڑھ گیا پھلا پھیلا
کُٹھلے کُٹھلی بھرے ہوئے بھرپور

بابا آدم نے ابتدا میں لا
بڑھ گیا اس قدر نہیں لیکھا
جمع کرنے کو نہ بلا تھیلا
بنئے سوداگروں کے کوٹھے پور

ایک دانہ حقیر چھوٹا سا
اپنی طاقت میں کیا بلا نکلا

آج بونے کو دانہ لاتے ہیں
اُسکی طاقت بھی آزماتے ہیں

یہ بھی خشخاش ہی کا دانہ ہے
یہ بھی طاقت میں کیا یگانہ ہے

ہُو بہُو ہے وُہی تو اسمیں بھی
شکتی آدم کے بیج میں جو تھی

بیج بتائیں ہے یہ وُہی واحد
نہ یہ پھیلا ہُوا نہ دوگانہ

خُوب دیکھو بچار کرکے آپ
ماہیئت بیج کو قلیل سا ناپ

غور سے دیکھئے حقیقت کو
نظر آتا ہے بیج کیا تمکو؟

اصل دانہ نظر نہ آتا ہے
نہ وہ گھٹتا ہے بڑھ نہ جاتا ہے

میرے پیارے تُو ذات واحد ہی
تیری قُدرت اگرچہ بے حد ہے

(۲) جان مکھی کو جب کہ سائنسدار
امتحاں کو ہے کاٹتا یکساں

جسم گو ہو گیا ہو دو ٹکڑے
لیک مرتے نہیں وہ یُوں کیڑے

پیشتر کاٹنے کے ایک ہی تھا
جب دیا کاٹ دو ہُوئے پیدا

دونو ویسا ہی زور رکھتے ہیں
جیسے وہ کیڑا جس سے کاٹے ہیں

دو کو کاٹیں تو چار بنتے ہیں
چار سے آٹھ بن نکلتے ہیں

کیا دکھاتی ہے کھولکر یہ بات
کاٹنے میں نہیں ہے آتی ذات

گو منُو کا شریر چھوٹ گیا
پر کروڑوں ہنود ہیں پیدا

ہر رشی کی نسل میں ہے وہ ہی
شکتی آدی منُو میں جو تب تھی

ہاں اگر کچھ کسر ہے ظاہر میں | دُور سے یکتا پڑا ہے کیچڑ میں
جھوٹ نکالو یہ ہیرا صاف کرو | ضد نہ کیجئے گا بس معاف کرو

(۴)
ایک شیشے میں ایک ہی رُو تھا | شیشہ ٹوٹا عدد بڑھا رُو کا
مختلف ہو گئے بہت ابدان | ان میں ظاہر ہے ایک ہی انسان
زید ہو بکر ہو عمرو ہی ہو | مظہرِ آدمی ہے کوئی ہو
گو ہی نکرے کا صرفوں میں ظہور | نام رُوپوں میں ہے یہی معمور
پر یہ نکرہ بذاتِ خود کیا ہے | اسمیں رِشتوں کا دخل بیجا ہے
اسم فرضی ۔ شکل بدلتی ہے | پر جو تُو ہے سوایک سِی ہی ہے
تُو ہی آدم بنا تھا تُو حوا | تُو ہی ہے لاٹ صاحب تُو مُوا
تُو ہی ہے رام تُو ہی تھا راون | تُو ہی تھا وہ گڈریا[1] برندابن
جھوٹ تم کو صنم نہ دیتا ہے | تُو ہی مولا ہے چھوڑ دے ہے ہے
پیمبر کا وہ چاند سا مُکھڑا | تیرا منظر ہے نُور کا ٹکڑا
دِل جگر سب کا ہاتھ میں ہے ترے | نُورِ مو نُور ساتھ میں ہے ترے
ماہ و خورشید برق و انجم و نار | جان کرتے ہیں رام پر ہی نثار

## (۱۸) دُنیا کی حقیقت

کیا ہیں یہ کس طرح ہوئے موجود؟ | اِک نگہ یہ ہے سب کی ہستی و بُود

[1] پیا ہی کرشن

ہاں جگت ہے ثبوت دیجیگا
اِندریوں پر یقیں نہ کیجیگا

(۱) بیشک آتی نظر ہے دُنیا - پر
ہے کہاں آپ ہی نہ دیکھیں گر

ماہ و ماہی و شاہ و زرّیں تاج
اپنی ہستی کو ہیں ترے محتاج

برق موجود ہے سبھی شئے میں
گو حواسوں کے ہو نہ حلقے میں

وقتِ اظہارِ برقِ شوخی باز
خود ہی مُثبت ہی خود ہی منفی ناز

تیری مایا ہے برق وکش کھینچل
یاروں آگے کہاں چلیں چھل بل

تُوں اِدھر دیکھتا ہے آنکھ اُٹھا
تُوں اُدھر بن گیا کُہ و صحرا

(۲) خواب میں ہے خیال کی دو شان
جزوی[۵۱] کُلی[۵۲] ہے ایک میں "یہ جہاں"

"مَیں ہُوں اِک مرد" شانِ جُزوی ہے
"جُملہ عالم" یہ شانِ کُلی ہے

خواب پُختہ شدہ ہے بیداری
جاگ - سارے تِری ہے گلکاری

تُو ہی شاہد بنا ہے تُو مشہود
شان تیری ہے آسمانِ کبود

خواب تیرا خیال تیرا ہے
جو زمین و زماں نے گھیرا ہے

جلوہ تیرا یہ انبساطی[۵۳] ہے
بیچ مایا ہی پھیل جاتی ہے

کیا یہ دُنیا خیالِ ماتر ہے
کیا یہ سچ مچ خیالِ خاطر[۵۴] ہے

گر تجھے اسمیں شک نظر آوے
کچھ بھی بن خیال کے دکھا تو دے

من برتی (خیال) کے پھرنے بغیر کوئی بھی شے محسوس نہیں ہوسکتی

ہاں یہ خواب و خیال مایا ہے
ایک کثرت میں آ سمایا ہے

۵۱ وِشِشٹھی - ۵۲ سمشٹھی ۵۳ اگیان یا مایا کی وِکشیپ شکتی ۵۴ من کا خیال -

(۴) مرنا جینا یہ آنا جانا سب
سب یہ کرتوت جان مایا کی
دنیا آفتاب روشن رے
ساکھشی[۵۰] سورج کہیں نہ ہلتا ہے
چھوٹی بوندوں پہ نور سورج کا
شیش مندر میں شمع جو رکھا
فتنہ گر آئینہ ہیں چشم نگار
یہ اپر دیا میں جو پڑا آبھاس[۵۰]
یوں جو سنسرگ[۵۰] سے ہوا ادھیاس
مایا آئینہ کیسی خورسند ہے
کچھ نہیں کام رات دن آرام
کیوں جی جب آپ ہی کی مایا ہے
بیچ دنیا کے واسطے پھر کیوں
کھٹکا کیسا جھجک خطر کیا ہے؟
بادشاہ کا برا جو چاہتا ہے
دیکھئے گا حقیقی شاہنشاہ

ٹھیرنا چلنا پھرنا گانا سب
مہر[۵۱] تاباں کی ایک چھایا کی
گنگ لہروں پہ ناچتا ہے آؤ
آب بہتا ہے یوں وہ پھرتا ہے
کیا دھنش بن گیا ہے اچرج سا
کیا سماں ہو گیا چراغاں کا
جھوٹ ہے گو ہے پارے سے دوچار
برہم[۵۵] کہلایا اس سے جیو اور داس
ثانی یکتا کا لا بٹھایا پاس
مظہر رام سچد آنند ہے
کام کرتا ہے پھر بھی سب میں رام
دل پہ اندوہ کیوں یہ چھایا ہے؟
بھائی بھائی سے تیرہ خاطر ہوں
بیم و امید کیسی؟ ڈر کیا ہے؟
سخت جرم کبیرہ کرتا ہے
راج جس کا ہے کاہ سے تا ماہ

۵۱ سورج ۵۲ تابہ ۵۳ مایا ۵۴ عکس ۵۵ بندہ۔ غلام ۵۶ اظہار بالنسبت

تیرے نس میں رگوں میں ناڑ و میں
جس کا عہدِ حکومت برکت
ایسا سلطان عظیم عالیجاہ
ایسے سلطاں سے جو ہوا غافل
کیوں جی کچھ شرم و عار بھی ہے تمہیں
رینگنا کیوں؟ کمر یہ ٹوٹی کیوں
راستی کے گلے چھری کیوں ہے؟
کیوں غلامی قبول کی تم نے
نہی یہ لیلا رچی انوکھے ڈھب
تاجِ نوری کو سر سے پھینک دیا
اب جلال و جمال ذات سنبھال
نیرِ اعظم ہو تم تو نور افگن
وہم کا ابر آستیں سے کھول

ریل[1] سوداگری ہیں رہے ہو
چین دے سر میں عقل کو حرکت
سزا ہی آتا ہے جائے پناہ
ہائے خودکش ہے شاہ کش قاتل
کیوں یہ کنگلو نسے وانت مل گئے ہیں
وائے قسمت تمہاری پھوٹی کیوں؟
حق ہی جبنے گا ست کی ہے جے
در بدر خوار بھیک لی تم نے
کھیل میں بھول کیوں گئے منصب
ٹوکرا رنج و غم کا سر پہ لیا
اُٹھو شب ساں ہوں سب لپیٹے پامال
خدمتِ مایا بس ڈھونڈ و دھن
مت بکھر جائے مارے ڈانوانڈول

## (۱۹) ذاتِ باری

لیک مایا یہ آ گئی کیونکر؟
ذاتِ واحد کو کیوں شریک لگی؟

رُوئے عالم پہ چھا گئی کیونکر
بے بدل حسن کو یہ پیک لگی

[1] مراد خون دم وغیرہ ۵۲ جذبات۔

| | |
|---|---|
| بدر کو گہن یہ لگا کیسے ؟ | ایسا ظلِّ زمیں پڑا کیسے |

# جواب

| | |
|---|---|
| (۱) اَے زمیں دوز چشمِ دُنیا بیں | تُو ہی خود ہے بنی خسوف یہیں |
| چاند راہو نے جا نہ پکڑا ہے | وہم تیرے نے تجھکو جکڑا ہے |
| ذاتِ واحد سدا ہے جُوں کی تُوں | اُسمیں ردّ و بدل ہے یاں نہ یُوں |
| دائیں بائیں اِدھر اُدھر ہر شوء | آپ ہی آپ ایک رس ہے "ہُو" |
| این و آں چُوں چگُوں چنین و چُناں | لوٹ آتے ہیں وہاں سے ہو حیراں |
| برتر از فہم و عقل و ہوش و گماں | لامکاں لازماں نشاں امکاں |
| (۲) رُوئے خورشید پر نقاب نہیں | دوپہر کو کوئی حجاب نہیں |
| آب حائل نہیں سحاب نہیں | دیکھنے کی کسی کو تاب نہیں |
| مَوجزن ہو رہی ہے عُریانی | اِس پہ پردہ ہے کثرۃ حیرانی |
| (۳) جُوں رسن میں پدیدِ صُورتِ مار | مجھ میں مایا نمود ہے طُومار |
| یہ سُرو پا ہوا و حیّاس[۵۱] ہے اظہار | جان مجھکو یہ رہے نہ یہ پندار |
| اور سنسرگ[۵۲] کو جو مانا تھا | تب تلک ہی تھا جب نہ جانا تھا |
| مارِ موہوم میں موٹائی طُول | تو وہی ہے جو تھی رسن میں طُول |
| یہ حقیقی رسن کا طُول و عرض | مارِ موہوم میں ہو آیا فرض |

۵۱ اظہار بالماہیت - ۵۲ اظہار بالنسبت

اسطرح گرچہ مایا تھیتا ہے
اسمیں سنسرگ ست ہی کا ہے

دور رہتے ہیں مارے وحشت کے
ناگنی کالی سے سبھی ہٹ کے

پر جو آکر قریب تو دیکھا
بے خطر ہو گئے پٹا کھٹکا

ماہیت پر نگاہ گر ڈالو
اصلِ ہستی کو خوب سمجھا لو

کیسی مایا کہاں ہُوئی سنسرگ
کب تھی پیدائش و کہاں ہے مرگ؟

کال وسنو کا دیش کا مجھ میں
نام ہوگا نہ ہے ہُوا مجھ میں

کون طالب ہُوا تھا مرشد کون؟
کس نے اپدیش کر پڑھایا کون؟

کس کو سنشے شکوک اُٹھے تھے
کب دلائل سے حل پھر تھے ہُوئے

ہستی و نیستی نہیں دونوں
رستگاری و قید کیونکر ہوں؟

کیا غلامی کہاں کی شاہی ہے
عالی جاہی کہاں تباہی ہے

مَیں کہاں تو کہاں صغیر و کبیر
کس کا صیاد و دام و دانہ اسیر

کس کی وحدت اور اسمیں کثرت کیا
کیا خدائی وہاں عبادت کیا؟

کس کی تشبیہ اور مشبّہ کیا؟
جہل کیا اور علم ہو کیسا؟

کیسی گنگا یہاں پہ رام کہاں؟
ذاتِ مطلق میں میری نام کہاں؟

کب کھلی چاندنی ہی خواب کہاں؟
رات کیسی ہو آفتاب کہاں؟

کب رسن تھا یہاں پہ مار نہیں
کوئی دشمن ہُوا نہ یار نہیں

عکس اس جا نہیں ہے عین نہیں
نقطہ پیدا نہیں ہے غین نہیں

کب جُدا تھے؟ نہ پائی بینائی
خود خدائی ہے بل بے رعنائی

کچھ بیاں کیجئے گا حالِ ذات
ہائے کہنے میں آئے کیونکر ذات

کب کنواری کے فہم میں آوے
لذّتِ وصل کون بتلاوے

وسپنا پکڑتا ہے اشیا کو
کیسے پکڑے جو انگلی قابض ہو

عقل بُدھی حواس من سارے
مثل چمٹا ہیں۔ دُنیا انگارے

آتما عقل بُدھ من سب کو
قابو رکھنا ہے ہاتھ چمٹے کو

دُنیوی شئے پہ عقل کا بس ہے
آگے مجھ آتما کے خود خس ہے

عقل سے برہم چاہو پہچانا
ہاتھ چمٹے کے بیچ میں لانا؛

غیر ممکن۔ محال ہی تو ہے
دم جو مارے مجال کس کو ہے

نُطق مشہور ہے تو کار آرا
رام تک پہنچنے کا ہے یارا؟

نُطق نے زور جان تک مارا
گر پڑا آخرش تھکا ہارا

آنکھ خانے سے اپنے باہر آ
ڈھونڈ بیٹھی ہے باغ بن صحرا

چھان مارا جہان کو سارا
کیسے دیکھے گا آنکھ کا تارا

اے زباں! موم تجھ سے ہے خارا
کچھ بتا دے کہاں پہ ہے وارا

اپنا سب کچھ زباں نے وارا
چڑھ گیا اڑ گیا وہ لے پارا[۱۵]

خون روتا قلم ہے بیچارا
لکھتے لکھتے غریب میں ہارا

اے قلم نُطق اے زباں دیدہ
جستجو میں مرد ہے نستارا

۱۵ تھرما میٹر۔

آنکھ کی آنکھ جان کی ہے جان
نطق کا نطق پران کا ہے پران

کون دیکھے یہاں دکھائے کون
کون سمجھے یہاں سنائے کون

لدگیا عقل و ہوش بنجارا
اوس سماں کر سکا نہ نظّارا

رام میٹھا نہیں۔ نہیں کھارا
رام خود پیار ہے۔ نہیں پیارا

رام ہلکا نہیں نہیں بھارا
رام ملتا نہیں۔ نہیں نیارا

کھنڈ ٹکڑا نہیں۔ نہیں کیارا
خیالِ تقسیم پر چلا آرا

رام ہے تیغ تیز کی دھارا
کھیل لے جان پر تو آ یارا

اُس کو عادل رحیم ٹھہرانا
اُس سے دُنیا میں بہتری چاہنا

خواہشوں کا دِلوں میں بھر لانا
اُن کے بر آنے کی دُعا گانا

مطلبی یار اُس کا بن جانا
چل پرے ہٹ نہیں وہ انجانا

رام جاروب کش نہیں تیرا
سر سے گزرو وصال ہو میرا

خواہشوں کو جگر سے دھو ڈالو
ہوسِ دُنیا کو دِل سے رو ڈالو

آرزو کو جلا کے خاک کرو
لذّتوں کو مِٹا کے پاک کرو

بہکے پھرنا بھٹک بھٹک باطل
چھوڑ کر۔ ہو جئے ابھی کامل

تُو تو معبود ہے زمانے کا
دیوتاؤں کا دیو تُو ہی تھا

اہلِ اسلام ہندو عیسائی
گرجا مندر مسیت۔ دوہائی

دے کے دوہائی رام کہتا ہے
تُو ہی تو رام گاڈ مولا ہے

سب مذاہب میں سب کے معبد میں — پوجا تیری ہے نیک میں بد میں
لے سدا مست راج متوالا! — رتبہ اوصاف سے ترا بالا
اے سدا مست لال متوالا! — اپنی مہما میں موج کر بالا
ایک میوادوتیہ تیری ذات — وحدہٗ لاشریک میری ذات
پاس تیرے پھٹک لے غیریت — غیر ممکن ہے بل بے محویت
ایک ہی ایک ۔ آپ ہی ہوں آپ — رام ہی رام کس کی مالا جاپ



# تین شریر ورن

## (۱) تینوں اجسام

(۱) جانِ من جسم ایک خِلت ہے — اِس کے اُترے نہ کچھ بگڑتا ہے
یاد رکھ تو نہیں یہ جسمِ کثیف — اور ہرگز نہیں تو جسمِ لطیف
جسم تیرا کثیف اوورکوٹ — جسم تیرا لطیف اندر کوٹ
جسمِ بیرونی جھٹ بدلتا ہے — جسم اندر کا دیر پا سا ہے
دیہہ اَستھول مر گیا جس وقت — دیہہ سوکشم چلا گیا اُس وقت
دیہہ سوکشم پھرے ہے آواگون — تُو تو ہر جا ہے آنا جانا کون



(۲) پکّی مٹّی کے بیشمار گھڑے — بھر کے پانی سے دھوپ میں دھرے
جتنے برتن ہیں عکس بھی اُتنے — مختلف سے نظر میں آئیں گے
لیک سورج تو ایک ہے سب میں — اور جو سائنس پڑھا ہو مکتب میں
تب تو جانو گے تم کہ یہ سایا — آپ اندر کبھی نہیں آیا
خود باہر ہے ایک دھوکے سے — بیچ پانی کے لوگ تھے سمجھے
اب یہ پانی گھڑے بدلتا ہے — ٹوٹتے ہیں سبو[له] یہ رہتا ہے

له گھڑا۔ چھلیہ

پانی جسمِ لطیف کو جانو
مٹّی جسمِ کثیف پہچانو

جانِ من تُو تو مہرِ تاباں ہے
ایک جیسا سدا درخشاں ہے

جہل سے ہے تُو قیدِ قالب میں
تجھ میں سب کچھ ہے تُو ہی سب میں

گو یہ جسمِ لطیف پانی ساں
بدلتا ہے ہمیشہ ہی ابدان

پر تیری ذاتِ قُدسِ والا کا
بال ہرگز نہ ہو سکا بینکا

میرے پیارے! تُو آفتاب ہی ہے
عکس مُطلق نہیں۔ تو آپ ہی ہے

رُوئے انور ذرا دکھا تو دے
پانی اُترتا ہے عکس ہو کیسے؟

کیا پانی کہاں تناسخ ہو؟
میں خُدا ہوں یقین راسخ ہو

علمِ ہیئت[1] سے گر کرو کچھ غور
تو سُبو آب۔ مہر سے نہیں اور

یہ زمیں اور سارے سیّارے
چشمۂ نور سے نہیں نیارے

نیبُولر مسئلے کو جانے دو
ایک سیدھی سی بات یُوں دیکھو

یہ جو آب و سُبو و صحرا ہے
رات کالی میں کس نے دیکھا ہے

چشم جب آفتاب نے وا لی
پانی برتن دکھائے۔ نمائی

آپ برتن ہے آپ پانی ہے
کیا عجب رامؔ کی کہانی ہے

آپ مظہر ہے سایہ افگن آپ
سایہ مظہر کہاں؟ ہے آپ ہی آپ

کیا تحیّر ہے۔ ہائے حیرت ہے
غیر سے کیا غضب کی غیرت ہے

[1] علمِ آپٹکس

کیسی مایا؟ یہ کیا طلسم ہے
اب ذرا اور غوض کیجئے گا
کہیئے آ شیچر یہ کیا کہاتا ہے؟
انتہا کا مزا ہے آنند گھن
پس یہ مایا بھی آپ ہی ہے برہم
اُمڈ آئی ہو گر سیاہِ وہم
مایا مایا کی کچھ نہیں در اصل
اُس کو دیکھیں باعتبارِ عبدؔ
پران اَدویت اور اودیا بھی
خوابِ غفلت ہے گھن نِشپتی ہے
عالمِ خواب اور بیداری

دُنیا تو حیرتِ مجسّم ہے
یہ اچنبھا عجیب ہے مایا
انتہا کا مزا جو آتا ہے
یعنی خود رام سچّدانند گھن
نام رُوپ ہیں کہاں؟ ہے خود ہی برہم
پھر بھگا دو اُسے نہ جانا سہم
وصل کیسے ہو اَحد ہیں کب فصل
تب تو مایا یہ جہل ہے بیدرد
علّتِ اولے ہیں نام اُسکے ہی
وِیہ کارن بھی یہ کہاتی ہے
اِس ہی چشمے سے ہوگئے جاری

## (۲) کارن شریر

(۳) جاگرانی میں نقشہ دریا کا
گرچہ نسبت شجر سے رکھتا ہے
بیخ دریا کی برف جڑ قائم

جُوں شجر سرنگوں ہے دِکھلایا
جَڑ کو اُونچا تنے سے رکھتا ہے
رہتی کیلاس پر ہی ہے دائم

ملہ جیو۔

مرتفع ریخ کی طرح کارن
سخت مستی غرور سے بھرپور

منجمد سرد ٹھوس ذرّیں تن
نیستی - لاشریک - حرکت دور

## (۲) سُوکھشم شریر

اِس ہی کارن شریر سے پیدا
اُونچے کوہوں پہ برف سکے ہے
پگھلتے پگھلتے برف یہ ہی
اِس سے شفّاف ندیاں بہتی ہیں
کوہ کا پھول کا پھل کا پتّوں کا
ننھے ننھے یہ سب ندی نالے
دینی نسبت اُنہیں مناسب ہے
دیہ سُوکھشم ہے فکر و عقل و ہوش
عالمِ خواب میں یہی سُوکھشم
ٹیڑھے ترچھے کلول کرتا ہے
برف جڑ جو شریر کارن ہے
دیہ سُوکھشم اِسی سے ڈھلتا ہے

یہ لطیف و کثیف جسم ہُوا
سونے چاندی کی جھلک مارے ہے
پربتوں پر بنی ہے گنگا جی
کھیلتی جن میں لہریں رنگی ہیں
سایہ لہروں پہ لُطف ہے دنیا
برف اُونچی کے بال کے بالے
دیہ سُوکھشم سے عین واجب ہے
اتیا رو خیال و گفت و نوش
چلتا پُرزا بنا ہے کیا چم خم
جُھل مُلوں میں کیا لچکتا ہے
زیرِ انوارِ مہر[۵۱] روشن ہے
جوں پہاڑی ندی نکلتا ہے

۵۱ مراد آتما سے ہے۔

## (۴) ستھُول شریر

خواب گذرا تو جاگرت آئی ندّی میدان میں اُتر آئی
جُوہیں سُوکھشم نے قدم یاں رکھا گدلا خاکی کثیف جسم لیا
یا کہو یُوں کہ جسم[۵۱] نازک نے صُوف موٹے کے کپڑے پہنے
شب کو شیریں بدن جو سوتا ہے جامہ تن سے اُتار دیتا ہے
جب زمستاں کی رات آتی ہے ننگا دریا کو کر سُلاتی ہے
دریا کا کر کے مشاہدہ دیکھا خرقہ ہر سال میں نیا ہی تھا
ٹھیک اِس طور پہ ہی جسمِ لطیف بدلتا پیرہن ہے جسمِ کثیف
یُوں تو ہر شب لباسِ[۵۲] ظاہر کو دُور کرتا ہے بدن در بر کو
اِلّا پھر صبح پہن لیتا ہے ستھُول دیہ میں پھر آن رہتا ہے

## (۵) آواگون

لیک مرتے سمے یہ جسمِ لطیف بدلتا مطلقاً ہے جسمِ کثیف
جب پُرانی یہ ہوگئی پوشاک دے اُتاری۔ یہ پھینک دی پوشاک
کینچلی چولا کو اُتار دیا اور ہی جسم پھر تو دھار لیا
اِس کو کہتے ہیں ہندو آواگون بدلنا جسم کا ہے آواگون

۵۱ سوکھشم شریر ۵۲ ستھُول شریر

## (۶) آتما

مہر جو برف پر درخشاں تھا — صاف نالوں پہ نور افشاں تھا
وہی سنتھول رودِ میداں پر — جلوہ افگن تھا آبِ حیراں پر
ایک دریا کے تین موقعوں پر — مہر ہے ایک حاضر و ناظر
بلکہ دنیا کے جتنے دریا ہیں — تحت پر تو سبھوں کے سب جا ہیں
آتما ایک تین جسموں پر — جلوہ افگن ہے حاضر و ناظر
ساری دنیا کے تین جسموں پر — ایک آتم ہے باطن و ظاہر
آنا جانا نہیں ہے آتم میں — یہ تو مفروض سب ہوئے تن میں
آتما میں کہاں کی آواگون — آئے کس جا اور جائے کون

## (۷) تین برن

اصل کو اپنے بھول کر انساں — بھولا بھٹکا پھرے ہے ہو حیراں
مرتا خرگوش جب کہ جاتا ہے — جھاڑی جھاڑی میں سر چھپاتا ہے
ہے تعاقب میں وہم کا صیاد — چھوڑتا ہی نہیں ذرا جلاد
گاہ بدنِ کثیف میں آیا — گاہ جسم لطیف میں دھایا
کبھی کارن میں ہے پناہ گزیں — وہم سے بن گیا ہے باختہ دیں

## (۸) شُودر

جس نے اسکُول میں شست کری
مر کر اُلفت کو بدن میں رکھا
کر لیا جسم اپنا پایۂ تخت
نہ رکھی علم و فضل سے کچھ غرض
غرض یہ جھی چلا جو چال کہیں
جس کو پرواہ نہیں ہے عزّت کی
ڈال کر لنگرِ انانیت
بے دِرم دِیہ کثیف کا چاکر

جسم بیرُوں ہُوں ٹھان جی میں لی
عیش و عشرت حواس میں چکھا
کھانے پینے میں سمجھ رکھا بخت
ایک تن پروری ہی سمجھا فرض
کہ نہ ہو جسم کو زوال کہیں
ہے فقط آرزُو تو لذّت کی
سمجھا دریا کثیف جمعیت
اُس کو کہنا ہی چاہیئے شُودر

## (۹) ویش

ڈیرا جس نے لطیف میں رکھا
کہہ رہا ہے زبانِ حال سے جو
جو ٹُولی سے قابو آتا ہے
بھوکا کا ٹیکا ننگا رہ لے گا
موقع شادی کا ہو کہ مرنیکا

راجدھانی اُسے بنا بیٹھا
"دیہ سُوکھشم ہُوں مَیں" جو ہو سو ہو
طعنہ خنجر سا چیر جاتا ہے
ظاہری پیڑ دُکھ سہ لیگا
مر میٹے گا نہیں وہ ڈرنے کا

گھر گرو رکھ کے خرچ کرے گا
کوئی میرے کو بولی مار نہ دے
فکر ہر دم جسے یہ رہتی ہے
جان جس کی ہے نیند استت میں
پل میں تولہ گھڑی میں ماشا ہے
رائے لوگوں کی مثل چوگان ہے
رات دن پیچ و تاب ہے جس کو
رہتا اس ہی ادھیڑ بن میں ہے
جیتا اوروں کی رائے پر جو ہے
قیاس میں جسکے ٹیڑھا بیڑا ہن
گاہ چڑھتی ہے گاہ گھٹتی ہے
ایسا وہمی مزاج ہے جس کا
وشئی کہنا بجا ہے ایسے کو

چونٹی قرضے سے بھی جکڑ دے گا
جسم سوکھشم کو گولی مار نہ دے
دیکھوں کیا خلق مجھ کو کہتی ہے
ہمنشینوں سے بڑھ کے عزت میں
پینڈولم کی طرح تماشا ہے
گیند ساں دوڑتا ہراساں ہے
تنگ کا اضطراب ہے جس کو
پاس ناموس ہی کی دھن میں ہے
خیال وحشت فزائے پر جو ہے
طبع جس کی سدا ہے متلون
رخ پہاڑی ندی بدلتی ہے
دیہ سوکھشم سے کاج ہے جسکا
شکل و صورت ہیں خواہ کیسے ہو

## کشتری

جس کی نشٹھا ہے دیہ کارن میں
دنیا ہل جائے پر نہ ہلتا ہے +

ہے اچل بزم میں ہو یا رن میں
مستقل عزم قول پکا ہے +

خواہ تعریف خواہ مذمت ہو
لاج سے بھاگے جیسے نہ اصلا ہو
جو نہیں دیکھتا ہے پبلک کو
رائے پر اوروں کی جو نہ چلتا ہے
لوگ دنیا کے بن مخالف سب
زہر سولی صلیب یا پھانسی
جس کو تعریف کی نہیں پہ واہ
پیر پوجیں گے نام پوجیں گے
اس کو اوتار کر کے مانیں گے
دھرم چھتری ہے یہ مبارک دھرم
آج اس دھرم کی ضرورت ہے
نام کو برہمن اور چھتری ہو
سب کو درکار ہے یہ کشتری دھرم
اسکو کہتے ہیں لوگ کیرکٹر
اس تلیمی پہ رہتا ہے چھتری
جس سے ندیاں تمام آتی ہیں
ہے چمک دمک اور آب وتاب

شادی اور غم پہ جس کو قدرت ہو
دو دلی سے نہ کام پتلا ہو
مدنظر باطن مبارک ہو ::
قوم کو آپ جو چلاتا ہے
جان لینے کو آئیں اس کی جب
ہنس کے سہتا ہے جیسے ہو کھانسی
خالی تعریف سے ہی وہ ہوگا ::
لوگ جب اس کی بات سمجھیں گے
لوگ جب اس کی بات جانیں گے
برتر از ضعف و ننگ و عار و شرم
دھرم یہ برتر از کدورت ہے
نام کو ویش ہو کہ شودر ہو
جان نیشن کی ہے یہ کشتری دھرم
دیہ کارن کو جان اس کا گھر
رانا پرتاب اور سیوا جی
رنج بیوپار کو سجاتی ہیں
یہ بلندی ہے گویا عالمتاب

اِس زمیں پر یہ سب ہے بلند تریں — سند شاہی کو ہے زیب یہیں
چشمہ بیوہار کا ہے سنبھالا — راج ہے اُس کا مرتبہ اعلیٰ
جوش اور خروش ہے جسمیں — سورما پن کی ہوس ہے جسمیں
شیر بَبر کو نہ لائے خاطر میں — تہلکہ ڈالے فوج و لشکر میں
گرج سے کوہ کو ہلاتا ہے — دِل بَبر کا بھی دہل جاتا ہے
جُوق در جُوق فوج دل بادل — رِتھیا لاشئے ہے ہیچ اور باطل
دھرم کی آن پر ہے جان قرباں — گیدی بن کر نہ ہو کبھی حیراں
وُہی کشتری ہے رام کا پیارا — دیش پر جس نے جان کو وارا
مست پھرتا ہے زور میں بل میں — کوند جاتا ہے بجلی بن پل میں
توپ بندوق کی صدا سے ڈر — اُنگلی لیتا نہیں وہ کان میں دھر
کپکپی میں نہیں کبھی آتا — لالے جاں کے پڑیں نہیں ڈرتا
گرچہ گھائل ہو پھر بھی سینہ سپر — شوک کرتا نہیں نہ پچھتاتا
تیر و تلوار کی دَنا دَن میں — ابھیمنیو سان جا مرے رَن میں
جان بازی ہی جس کی راحت ہو — جنگ و زور آوری ہی فرحت ہو
رَن ہو گھمسان کا قیامت ہو — ہلا کا ہنگامہ اور شامت ہو
زخم زخموں پہ خوب کھاتا ہے — پیر پیچھے نہیں ہٹاتا ہے
سخت سے سخت کارزار و رزم — شانتی دل میں ہو عزم ہو بالجزم

جسم حرکت میں چیت ساکن ہو
ہر دو جانب سما بھینکر تھا
ہاتھی گھوڑوں کا شور بیر ونکا
شور تھا آسمان کو چیر رہا
آخر انتفری میں اور گڑ بڑ میں
کیا دکھاتا جوان مردی ہے
گیت ٹھنڈک بھرا سناتا ہی
جسکے سنکتوں کو تا ابد کامل
سخت نعروں میں شانت یہ سر ہے

دل تو فارغ ہو۔ کار کن تن ہو
تند سور و بلغ سا لشکر تھا
سنکھ باجے کا اور تیروں کا
گرد سے مہر بن نقیدرہا
وہ دلاور کمال کی جڑ میں
کیا ہی مضبوط دل ہے مردی ہے
فلسفہ کیا عجب بتاتا ہے
سوچا چاہیں گے غور سے پل پل
سمجھا یہ من چلا بہادر ہے

## (۱۱) برہمن

کوہ پر شو نظر جو آتا ہے
جس سے کیلاش ہی نہ تاباں ہے
ویش چھتری کو اور شودر کو
اوم آنند آتما چیتن
لشٹھا جس میں ہی جسکی کہ "یہ میں ہوں"
روئے عالم پہ نور افگن ہے

برف کو آب کر بہاتا ہے
رونق بحر اور بیاباں ہے
دیے ہے پرکاش کہہ و مہتر کو
تینوں دیہوں میں ہے جو نور افگن
شو ہوں۔ سورج ہوں خاص شنکر ہوں
وہ برہمن ہے۔ وہ برہمن ہے

حکمت خود درشنوں سے مُکت کرے
تین گُن سے پرے ہے پرسب کو
جس کو فرحت نہ وے کبھی پکیا
کھڑا کرنا نہیں ہے دست دُعا
مانگتا خواب میں بھی کچھ نہ ہے
وِشنُو کو لات مار دیتا ہے

نُور اور زندگی سے چُست کرے
نُور دیتا ہے خواہ کیا کچھ ہو
برہمن ہے وہی جو ہو ایسا
ہے غنی ذات ہی اُسے دھن ہے
اس کی دِرِشٹی سے کانچ کُندن ہے
وہ برہمن ہے۔ وہ برہمن ہے

ق

## (۱۲) ذاتِ مُبرّا

تینوں اجسام سے گزر کر پار
حُسن میں اپنے خود درخشاں ہُوں
لِلتیں کیا مزے سے کھاتا ہُوں
میری کِرنوں میں ہو گیا دھوکا
قلعہ دُکھوں کا سر کیا ڈھایا
ہستِ مُطلق سُرورِ مُطلق پر
کچھ نہ بگڑا تھا کچھ نہ شُد ھراب

یاں عدُو ہے نہیں نہ کوئی یار
مہر تاباں ہُوں مہر تاباں ہُوں
مَوت چٹنی مرچ لگاتا ہُوں
آب کا تھا سُراب دُنیا کا
راج افلاک و مہر بدر پایا
جھنڈا گاڑا پھریرا لہرایا
کچھ گیا تھا نہ۔ کچھ نہیں آیا

# بھارت ورش

(۱)

سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا
ہم بلبلیں ہیں اُس کی وہ بوستاں ہمارا
غربت میں ہوں اگر ہم رہتا ہے دل وطن میں
سمجھو وہیں ہمیں بھی ہو دِل جہاں ہمارا
پربت وہ سب سے اُونچا ہمسایہ آسماں کا
وہ سنتری ہمارا وہ پاسباں ہمارا
گودی میں کھیلتی ہیں جسکے ہزاروں ندیاں
گلشن ہے جنکے دم سے رشکِ جہاں ہمارا
اے آبِ رودِ گنگا! وہ دن ہے یاد تجھکو
اُترا ترے کنارے جب کارواں ہمارا
مذہب نہیں سکھاتا آپس میں وَیر رکھنا
ہندی ہیں ہم وطن ہے ہندوستاں ہمارا
یونان و مصر و روما سب مٹ گئے جہاں سے
باقی ہے پر ابھی تک نام و نشاں ہمارا

(۱)
دیکھا ہے پیار سے میں نے دنیا کا کارخانہ ۔ سیر و سفر کیا ہے چھانا ہے سب زمانہ
اپنے وطن سے بہتر کوئی نہیں ٹھکانا ۔ خارِ وطن کو گل سے خوشتر ہے سب نے مانا
اہلِ وطن سے پوچھو تم خوبیاں وطن کی ۔ بلبل ہی جانتی ہے آزادیاں چمن کی

(۲)
کھائی ہوا وطن کی کچھ اور ہی مزا ہے ۔ پانی ہے وطن کا امرت سے بھی سوا ہے
خاکِ وطن نہ کہئے اکسیر و کیمیا ہے ۔ رتبہ تری زمیں کا کچھ لے وطن جدا ہے
جو شے غرض یہاں ہے دنیا سے ہے نرالی ۔ نام وطن نے اس میں تازہ ہی جان ڈالی

(۳)
باغوں میں پھر کے دیکھو کچھ اور ہی ہے نزہت ۔ کھیتوں سے یاں کے آتی ہے آنکھوں میں طراوت
رکھتے ہیں یاں کے دریا کچھ اور ہی لطافت ۔ یہاں کے پہاڑ ہیں ہے عرشِ بریں کی رفعت
دنیا میں پھر کے دیکھا ہرگز کہیں نہیں ہے ۔ باغِ بہشت کہئے یہاں کی زمیں نہیں ہے

(۴)
جوہر وطن میں آکر کھلتا ہے آدمی کا ۔ جب تھا وطن سے باہر مشکیں وہ آدمی تھا
یہاں آدمی نہیں وہ ہے باپ یا کہ بیٹا ۔ کہتا ہے کوئی بھائی کوئی اُسے بھتیجا
یہاں گوش زد ہیں ہر سو الفت بھری صدائیں ۔ باہر وطن سے ہرگز جو کان میں نہ آئیں

(۵)
ہے ہم کو جان و دل سے اپنا وطن پیارا ۔ اچھا وہ دن ہے جو اسکی خدمت میں ہو گزارا
کہتے ہیں ہم وطن کو آنکھوں کا اپنی تارا ۔ وہ جان ہے ہماری ایمان ہے ہمارا
ہاں مہر یہ سخن ہے دنیا میں سب نے مانا ۔ اپنے وطن سے بہتر کوئی نہیں ٹھکانا

# فہرست بھجن ردیف وار

# اطلاع

رام بھگتوں کو واضح ہو کہ علاوہ رام برشا کے شریمان سوامی رام تیرتھ جی مہاراج - ایم - اے - اور دیگر مہاتماؤں کی بہت سی تصنیفات و تقریرات چھپ گئی ہیں۔ جنکی فہرست مفصلۂ ذیل ہے

| | اعلیٰ و مجلد | غیر مجلد و کاغذ ادنیٰ |
|---|---|---|
| (۱) رام برشا - حصۂ اوّل بزبانِ اُردو - | ۱۰ار | ۶ر |
| (۲) رام پتر - جس میں سوامی رام کے وہ خطوط شامل ہیں کہ جو اُنھوں نے اپنے گورو کو اوائل عمر میں ہی ارسال فرمائے - | ۱۲ار | ۸ر |
| (۳) خُمخانۂ رام یا کُلیاتِ رام جلد اول | عہ۸ر | عہ |
| (۴) کُلیاتِ رام - بزبان انگریزی چار جلدیں فی جلد ۶ | | عہ۸ر |
| (۵) وید انو وچن - مصنفہ باوا نگینا سنگھ صاحب بیدی آنجہانی - | عہ۸ر | عہ |

نوٹ - ہندی ترجمہ شری بھگوت گیتا کا مع شرح مفصّل کے ابھی
مطبع میں ہی پہلا حصہ دھنیاہ کا سال ہذا کے اندر اندر شائع ہو جائیگا - ضخامت قریباً ۵۰۰ صفحہ

نارائن

# نوٹس

## سوامی رام تیرتھ جی مہاراج

کی

کل تصنیفات و تقریرات کے تمام حقوق (ترجمہ وغیرہ) درج رجسٹر ہیں۔ اس لئے بلا اجازت انہیں نہ کوئی ترجمہ کرنے پائے اور نہ شائع ہی کرنے پاوے۔

نارائن

شاگرد شریمان سوامی رام تیرتھ جی مہاراج

(نوٹ) کسی طرح کی آمدنی کے لیے یہ کُل حقوق محفوظ نہیں کرائے گئے اور نہ یہ کسی قیمت پر آج تک کسی کو بیچے گئے اور نہ بیچے جائیں گے، بلکہ یہ حقوق اس لئے محفوظ کرائے گئے ہیں کہ کوئی دوستِ زر یا مکاری سے روپیہ کمانے والا سوامی جی کے کلام کو غلط ملط اور گندہ چھاپ کر لوگوں کو دھوکہ بالکل نہ دینے پاوے اور نہ رام کا کلام پبلک میں غلط پہنچنے پاوے

نارائن

